رزق کی تنگی خدا کا عذاب ہے اور اسکی فراوانی جنتی معاشرہ کی خصوصیت۔ قرآن کی رو سے جو معاشرہ قائم ہوتا ہے اس میں کوئی فرد بھوکا نہیں رہ سکتا۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ جس نظام میں ہر فرد کو روٹی مل جائے اُسے نظام خداوندی اور اس معاشرہ کو جنتی معاشرہ کہا جائیگا۔ نظام خداوندی اور جنتی معاشرہ کی بہت سی خصوصیات ہیں اور جب تک وہ سب موجود نہ ہوں اسے جنتی نہیں کہہ سکتے۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ جس نظام یا معاشرہ میں لوگوں کو پیٹ بھر کر روٹی نہ ملے اسے نہ نظام خداوندی کہہ سکتے ہیں نہ جنتی معاشرہ۔ یہ تو ہو سکتا ہے کہ کوئی قوم ایسے ہنگامی حالات سے گزرے جس میں کچھ وقت کے لئے رزق کی تنگی آجائے (مثلاً جنگ کے زمانہ مین)۔ لیکن کسی قوم میں نہج زندگی ایسا قائم ہو جانا جس میں تمام افراد کو پیٹ بھر کر، باطمینان، کھانے کو نہ ملے، خدا کا عذاب ہے، اور جو قوم ایسی حالت سے نکلنا نہیں چاہتی وہ جہنم میں رہنا چاہتی ہے۔

## ج و ف

اَلْجَوْفُ۔ وسیع نشیبی زمین۔ شکم (پیٹ) نیز کسی چیز کے اندرونی حصہ کو کہتے ہیں۔ جَوْفُ الْبَیْتِ۔ گھر کا اندرونی حصہ۔ ابن فارس نے کہا ہے کہ اس کے بنیادی معنی کسی چیز کے اندرون کے ہوتے ہیں۔ جَافَهٗ۔ یَجُوْفُهٗ۔ جَوْفاً۔ اس نے اسے گہرا کر دیا۔ اَلْمُجَوَّفُ۔ گہرائی والی چیز (مُحَدَّبٌ کے مقابلہ میں)۔ نیز وہ شخص جسکا دل نہو، (بزدل) یعنے جسکے سینے میں خلا ہو*۔

قرآن کریم میں ہے مَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِنْ قَلْبَیْنِ فِیْ جَوْفِهٖ (۳۳/۴) یہاں جَوْفٌ سے مراد سینہ ہے۔ یعنی اللہ نے کسی شخص کے لئے اس کے سینے میں دو دل نہیں پیدا کئے۔

## ج و و

اَلْجَوُّ۔ فضا۔ زمین اورآسمان کے درمیان خلا**۔ قرآن کریم میں ہے مُسَخَّرَاتٍ فِیْ جَوِّ السَّمَآءِ (۱۶/۷۹)۔ اسکے معنے فضائے آسمانی ہیں۔ یعنی (پرندے) آسمان کی فضا میں مسخر کئے ہوئے ہیں۔ ویسے اَلْجَوُّ اندرون مکان کو بھی کہتے ہیں*۔ ابن فارس نے کہا ہے کہ اس کے بنیادی معنی ہیں وہ چیز جو کسی دوسری چیز کے اطراف کو گھیرے ہوئے ہو۔ بالائی فضا کو اَلْجَوُّ اسی لئے کہتے ہیں کہ وہ زمین کے اطراف کو گھیرے ہوئے دکھائی دیتا ہے۔

* تاج و محیط۔ ** تاج۔ راغب۔ محیط

# ج ی أ

جَاءَ - يَجِيْءُ - آنا - أَجَاءَ تُهُ وَجِئْتُ بِهٖ - میں اسے لایا * - راغب نے اِتْیَانٌ اور مَجِیْءٌ کا فرق بتاتے ہوئے کہا ہے کہ اِتْیَانٌ کسی کام کے کرنے کے ارادہ کے لئے بھی بولا جاتا ہے (خواہ وہ کام نہ ہوسکے)۔ لیکن المَجِیْءُ اسوقت بولا جائیگا جب کوئی کام رونما اور واقع ہو گیا ہو **- نیز اسکے معنے لیکر آنا یا مرتکب ہونا ہیں - حضرت مریمؑ سے لوگوں نے کہا لَقَدْ جِئْتِ شَيْئًا فَرِيًّا (۱۹/۲۷)- تو نے ایک انوکھا کام کیا ہے ، تو ایک نرالی حرکت کی مرتکب ہوئی ہے - یہ تیری اپنی اختراع ہے - اسی طرح سورۃ کہف میں (قصۂ حضرت موسےٰؑ اور مرد بزرگ میں) ہے لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا إِمْرًا (۱۸/۷۱)- " تو ایک خطرناک کام کا مرتکب ہوا ہے "۔

سورۃ مریم میں ہے فَاَجَاءَهَا الْمَخَاضُ إِلَىٰ جِذْعِ النَّخْلَةِ (۱۹/۲۳)- اس کے معنے ہیں درد زہ اسے کھجور کے درخت کی طرف لے آیا - یعنے اسمیں مجبوری کا پہلو پایا جاتا ہے -

# ج ی ب

جَيْبُ الْقَمِيْصِ - کرتے کا گریبان- الجَيْبُ سینہ کیلئے بھی مجازاً بولا جاتا ہے جس پر کرتہ ہوتا ہے نیز دل کو بھی کہتے ہیں- هُوَنَاصِحُ الْجَيْبِ - وہ صاف دل اور صاف سینہ والا یعنی مخلص ہے * - سورۃ نور میں عورتوں سے کہا گیا ہے وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَىٰ جُيُوبِهِنَّ (۲۴/۳۱)- " انھیں چاہئے کہ وہ اپنی اوڑھنیاں اپنے سینوں پر ڈال لیا کریں "۔ قصۂ حضرت موسےٰؑ میں ہے وَأَدْخِلْ يَدَكَ فِي جَيْبِكَ (۲۷/۱۲) اور اُسْلُكْ يَدَكَ فِي جَيْبِكَ (۲۸/۳۲)- " اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں داخل کر یا ڈال "۔ (ان آیات کے مفہوم کیلئے ی - د - ی اور ب - ی - ض کے عنوان دیکھئے)-

# ج ی د

جِيْدٌ - گردن یا گردن کا اگلا حصہ یا گردن کی وہ جگہ جہاں ہار لٹکا رہتا ہے - ایک قول کے مطابق جِيْدٌ ، مقام مدح میں بولا جاتا ہے اور عُنُقٌ ، مذمت میں * - قرآن کریم میں ابولہب کی بیوی کے متعلق ہے فِي جِيدِهَا حَبْلٌ مِنْ مَسَدٍ (۱۱۱/۵) " اسکی گردن میں کھجور کے ریشوں کی رسی ہے "- یعنے وہ گردن جو بڑی عزت و توقیر اور سرفرازی و سربلندی کی حامل سمجھی جاتی تھی، اسطرح ذلیل ہو رہی ہے - اس کا تکبر خاک میں مل رہا ہے -

**جلد اول ختم شد**

* تاج - ** تاج و راغب -